کرتے ہیں۔ یہ سوچوں اور مزاجوں کا آئینہ بن کر انجانے لوگوں کو ایک دوسر
یوں منسلک کر دیتے ہیں جیسے وہ زمانوں سے ایک دوسرے کو جانتے ہوں۔ امر
لگتا ہے کہ میں تمہیں بہت پہلے سے جانتا ہوں۔ میں نے پہلے پہل کہاں دیکھا
تمہیں۔ شاید ساون کی پہلی بارش میں' شاید سرما کی اس دھوپ میں جو کئی دن کے بعد
تھی' یا پھر گرمیوں کی ایک ٹھنڈی چاندنی رات میں' یا پھر کسی رنگا رنگ تہوار کی آمد سے
ایک دن پہلے کسی بچے کی چہکار میں' جب میرے اندر بلاوجہ خوشی ناچ رہی تھی۔ ہاں
امرت! میں نے دیکھا تھا تمہیں......" اور میں آنکھوں میں نمی لئے لکھتا چلا گیا۔

**(ختم شد)**